وزارت نے موضوع کی اہمیت کے پیش نظر اس کو مزید تفصیل کے ساتھ کتابی شکل میں پیش کرنے کی گزارش کی ۔ چنانچہ مصنف نے ۱۹۷۹ء میں کتاب ''الاسلام فی الفکر الغربی'' تصنیف کی ۔ اس کتاب کا چوتھا ایڈیشن ''الاسلام فی مراۃ الفکر الغربی'' کے عنوان سے مزید اضافات کے ساتھ، دارالفکر العربی سے ۱۹۹۴ء میں شائع ہوا ۔ زیر نظر کتاب ایک لحاظ سے ان سب کتب کی جامع ہے ۔ اس میں سابقہ کتب کے مباحث کے ساتھ ساتھ نئے اضافات بھی کیے گئے ہیں ۔

ابتدائی تعارف کے بعد مقدمہ ہے جس میں مصنف نے استشراق کی اہمیت اور مغربی دنیا اور عالم اسلام میں مغربی مفکرین کی تحقیقات کے اثرات پر روشنی ڈالی ہے ۔ آپ کے بقول یورپی محققین نے اپنی تحریروں میں اسلام کی صحیح تصویر پیش نہیں کی ۔ ان کی معلومات کا سارا انحصار اور دارومدار مغربی مفکرین کی تحریروں پر ہے ۔ وہ اسلام کو اس کے اصل مصادر کے ذریعے سے نہیں جان پائے ۔ اس وجہ سے جو فکری لغزشیں ان کے پیش رو مفکرین نے کی ہیں، بعد میں آنے والے تمام محققین اور مفکرین انھی کو تھامے ہوئے ہیں ۔ اسلام کی تعلیمات اور فکر کو سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ اسلام کے اصل مصادر سے رجوع کیا جائے ۔ ان مفکرین کے کام کے دو حصے ہیں ۔ ایک حصہ نہایت مفید کام پر مشتمل ہے، جس میں عربی مخطوطات کی ترتیب و تدوین، لغات، معاجم اور فہارس کی تیاری ہے ۔ اسی طرح اسلامی علوم وفنون سے متعلق بہت ساری مفید تحقیق ان کے ہاتھوں سے انجام پائی ہے ۔ لیکن اس کے برعکس ان کے کام کا دوسرا حصہ جو قرآن، سنت، حدیث، تاریخ اور اسلامی احکام و مصالح سے متعلق ہے، اس میں ان لوگوں نے متعلقہ علوم و فنون سے ناواقف ہونے اور اصل مصادر تک رسائی نہ ہونے کے باعث ٹھوکر کھائی ہے اور غلط توجیہات کی ہیں ۔

کتاب کی پہلی فصل ''مدخل تاریخی'' میں تحریک استشراق کے آغاز، اہداف اور اس کے ارتقاء کی تاریخ پر روشنی ڈالی گئی ہے ۔ دوسری فصل ''المستشرقون وموقفھم من الاسلام'' میں مختلف اسلامی علوم وفنون کے میدانوں میں مستشرقین کے تحقیقی وتصنیفی کاموں کا جائزہ لیا گیا ہے ۔ مثلا، تدریس، مخطوطات کی تدوین وحفاظت، تحقیق وتصنیف، ترجمہ، تاریخ ادب عربی، دائرۃ المعارف الاسلامیہ اور معاجم وغیرہ ۔ اسی طرح اس فصل میں مستشرقین کی طرف سے قرآن، حدیث، سنت، شریعت اور دیگر اسلامی علوم کی غلط تفہیم اور تعبیر کی مثالیں بھی پیش کی گئی ہیں ۔ تیسری فصل میں تحریک استشراق کے بارے میں مسلمانوں کے موقف کو بیان کیا گیا ہے ۔ اس کے ساتھ ہی مسلمانوں کو ان کے مقابلے کے لیے تیار کرنے کے لیے مفید تجاویز پیش کی گئی ہیں ۔ آخر میں فہرست مشمولات اور اس سے پہلے ایک ضمیمہ ''مرکز الدراسات والموسوعات الاسلامیہ'' ہے ۔ یہ مرکز مصنف کی کوشش اور توجہ کے نتیجے میں وزارت اوقاف کی

زیرنگرانی ۱۹۹۶ء میں قائم ہوا۔اس کا مقصد اسلامی کتب کو عربی کے علاوہ دوسری زبانوں میں ترجمہ کرنا، اسلامی تعلیمات سے متعلق مستشرقین اور دیگر غیر مسلم محققین کی طرف سے کیے گئے اعتراضات اور شکوک وشبہات کا ازالہ کرنا اور غیر اسلامی فکر کے مقابلے میں مسلم محققین اور علماء کو تیار کرنا ہے۔

(۶)

**نام کتاب:** الاستشراق والمستشرقون (مالھم وما علیھم)

**نام مصنف:** ڈاکٹر مصطفیٰ السباعی

**زبان:** عربی

**مطبع:** دارالوراق للنشر والتوزیع

**تعداد صفحات:** ۸۸

**سن اشاعت:**

کتاب کا مقدمہ مصنف کے فرزند، حسان مصطفیٰ السباعی نے لکھا ہے۔وہ لکھتے ہیں کہ آج کا مسلمان اپنی عظیم الشان اور عدیم المثال تاریخ کے سامنے شرمندہ کھڑا ہے۔اسے کچھ سمجھ نہیں آرہی کہ وہ کیا کرے اور کیا نہ کرے۔ آج ہمارے بچوں کو جو کچھ پڑھایا جاتا ہے وہ غیر مسلم محققین کا دریافت کردہ مسموم علم ہے۔اور ان کا بنیادی مقصد اسلامی تہذیب وثقافت، آداب واخلاق اور علوم ومعارف کو دھندلانا اور ان میں شکوک وشبہات پیدا کرنا ہے۔مصنف نے اس کتاب میں تاریخ استشراق اور مستشرقین کے اسلام پر کیے گئے حملوں کے کچھ گوشوں کی نشان دہی کی ہے۔[۱]

مصنف نے آغاز میں استشراق کی مختصر تاریخ بیان کی ہے۔انھوں نے لکھا ہے کہ تاریخ سے اس معاملے کوئی مستند اور متعین ریکارڈ دستیاب نہیں ہوسکا کہ سب سے پہلے اہل مغرب میں سے کس نے استشراق کا آغاز کیا۔البتہ تاریخی ریکارڈ سے اس بات کی تصدیق ہوتی ہے کہ اندلس کی اسلامی سلطنت کی علمی ترقی اور عروج کے زمانے میں کئی مغربی

---

۱۔اس کتاب کے کچھ حصے مجلہ ''حضارۃ الاسلام'' میں اور کچھ ''السنۃ ومکانتھا فی التشریع الاسلامی'' میں شائع ہو چکے ہیں۔

پادریوں اور علما نے وہاں کی جامعات میں مسلمان اساتذہ سے علم حاصل کیا اور قرآن اور عربی زبان کی دیگر کتب کو اپنی زبانوں میں منتقل کیا۔ ان لوگوں میں فرانسیسی پادری جربرٹ(Jerbert)، جو ۹۹۹ء میں رومی کلیسا کا پوپ بنا، پطرس محترم ((1092-1156 اور جیرارڈ ڈی کریمون (1114-1187) شامل ہیں۔ ان لوگوں نے واپس جا کر اپنے ممالک میں اسلامی علوم و معارف کے مطالعے کے لیے مدارس قائم کیے اور عربی کتب کے یورپی زبانوں میں ترجمے کا کام شروع کیا۔

اس کے بعد استشراق کے اہداف و مقاصد کو تفصیل سے بیان کیا ہے جن کا خلاصہ یہ ہے:

۱۔ مسلمانوں میں نبی کریم ﷺ، قرآن مجید، شریعت اور فقہ کے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کرنا۔

۲۔ اسلامی تہذیب اور افکار کو دھندلانا اور یہ دعویٰ کرنا کہ یہ رومی تہذیب سے مستعار ہیں۔

۳۔ مسلمانوں کے مستند علما اور ان کے کام میں شکوک پیدا کرنا۔

۴۔ اسلامی اخوت کو ختم کرکے، علاقائی اور لسانی تعصّبات کو تخلیق کرنا۔

۵۔ سیرت، قرآن اور دیگر علوم کے بارے میں کتب کی تصنیف اور ان کی نصوص میں عمداً تحریف کرنا۔

۶۔ اسلامی ممالک میں تبشیری (مشنری) وفود بھیجنا اور انسانی حقوق اور رفاہی کاموں کے پردے میں عیسائیت کے فروغ کے لیے کام کرنا۔

اس کے بعد اس مقصد کے لیے جاری کیے گئے مجلّات کا تعارف کرانے کے ساتھ ساتھ ان مستشرقین اور ان کے تصنیفی کام کا ذکر بھی کیا ہے جو اسلام اور مسلمانوں کے لیے زیادہ خطرناک ہیں۔ مثلاً آربری(A.J.Arberry)، الفرڈ جیوم (A. Geom)، بیرن گرا ڈی واکس(Baron Garra De Vaux)، گب(H.A.R.Gibb) گولڈ زیہر (Gold Ziher) جون مانارڈ(Mynard)، زویمر(S.M.Zweimer) عزیز عطیہ سوریال، گرونبام(G.V.Grunbaum) فلپ حتی(Philip Hitti) اے جے ونسنک(A.J.Wensink) لوئی میسینون (L. Massignon) ڈی. بی. میکڈونلڈ (D. B. MecDonald)، ڈی ایس مارگولیوتھ (D.S.Margoliouth)، آر. اے. نکلسن، ہنری لیمنس (Henry Lammens)، جوزف شاخت (J.Schacht) شامل ہیں۔

[ ۷ ]

نام کتاب: المستشرقون والحدیث النبوی

نام مصنف: ڈاکٹر محمد بہاء الدین

زبان: عربی

مطبع: دار النقاش للنشر والتوزیع، العبدلی، عمان۔

طبع: اول

تعداد صفحات: ۳۲۱

سن اشاعت: ۱۹۹۹ء

یہود و نصاریٰ نے مسلمانوں کو عسکری میدان میں شکت دینے کی بہت ساری کوششیں کیں۔لیکن کوئی بھی ایسی کوشش اسلام اور اس کے پیغام کو ختم نہیں کرسکی۔اسلام میں وہ قوت موجود ہے جو آب حیات کی طرح مسلمانوں میں پھر سے زندگی کی روح پھونک دیتی ہے۔چنانچہ ان لوگوں نے مسلمانوں کو شکست دینے کے لیے ایک نئے میدان کا انتخاب کیا اور اسلامی تعلیمات میں شکوک پیدا کرنے کی جدوجہد شروع کردی۔مصنف کتاب کے مقدمے میں بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے دین کی تکمیل کر کے اس کو عملی شکل میں نافذ کیا ہے۔اس لیے آپ کا اسوہ حسنہ زندگی کے تمام معاملات، عقائد و احکام، عبادات و معاملات، آداب وغیرہ میں مسلمانوں کے لیے مشعل راہ ہے۔آپ کی ساری زندگی کا ایک ایک لمحہ آپ کے صحابہ کے ذریعے سے ریکارڈ ہو گیا ہے، جو کہ حدیث کی کتابوں میں موجود ہے۔آپ کے اسوہء حسنہ کی اہمیت کے پیش نظر مستشرقین کی پوری کوشش ہے کہ اس کو مشکوک اور غلط ثابت کر کے مسلمانوں کو ان کے نبی سے دور کیا جائے۔اس لیے وہ لوگ چند موضوع اور ناقص روایات کا سہارا لے کر اور احادیث کے الفاظ میں لفظی و معنوی تحریف کر کے پورے ذخیرۂ حدیث کو ناقص ثابت کرنے کی کوشش کر رہے ہیں۔یہ لوگ روایات کی چھان بین کے وہی طریقے استعمال کر رہے ہیں جو خود مسلمانوں نے ایجاد کیے تھے۔لیکن ان سے ان کا مقصد روایات اور راویوں کے بارے میں شکوک پیدا کرنا، روایت کی تاریخی حیثیت کو دھندلانا اور مسلمانوں کو ان کے علمی ورثے سے دور کرنا ہے۔

زیر نظر کتاب میں مصنف نے مستشرقین کی ناپاک کوششوں کے بارے میں مسلمانوں کو آگاہ کرنے کی کوشش کی ہے۔ یہ کتاب چھ فصول پر مشتمل ہے۔ آغاز میں حدیث کا تعارف اور اس کی اہمیت کا بیان ہے۔ فصل اول میں حدیث کی تحقیق اور مطالعات میں مستشرقین کے طریق کار اور مقاصد کو بیان کیا ہے۔ فصل دوم میں تدوین حدیث کی تاریخ اور اس کے بارے میں مستشرقین کے نظریات اور کام کا بیان ہے۔ تیسری فصل میں سند حدیث کے بارے میں مستشرقین کی آرا کا بیان ہے۔ چوتھی اور پانچویں فصل بالترتیب، متن حدیث اور رجال حدیث کے بارے میں ہے۔ چھٹی فصل میں مجموعی طور پر مستشرقین کے باطل اتہامات و شبہات کے مشہور مسلم علما و مفکرین پر اثرات کا بیان ہے۔ اس فصل میں معروف مصنفین شیخ علی عبدالرزاق، ڈاکٹر طٰہٰ حسین، احمد امین، محمود ابوریہ پر مستشرقین کی زہر آلود تحریروں کے اثرات کا جائزہ لیا گیا ہے۔

[۸]

نام کتاب: دائرۃ المعارف الاسلامیۃ الاستشراقیۃ (اضالیل واباطیل)

نام مصنف: ڈاکٹر ابراہیم عوض

زبان: عربی

مطبع: مکتبۃ البلد الامین، مصر

تعداد صفحات: ۲۸۶

سن اشاعت: ۱۹۹۸ء

طبع: اول

زیر نظر کتاب، دراصل ''انسائکلو پیڈیا آف اسلام'' کا تنقیدی جائزہ ہے۔ اس کتاب کے مصنف ڈاکٹر ابراہیم عوض استاد کلیہ اداب، جامعہ عین شمس، مقدمۃ الکتاب میں تصنیف کے مقاصد بیان کرتے ہوئے بتاتے ہیں کہ گزشتہ چند دہائیوں سے مغربی مفکرین اسلامی علوم وفنون، تاریخ، تہذیب و ثقافت اور دیگر امور کے بارے میں ایک جامع انسائکلو پیڈیا کی تیاری میں مصروف ہیں۔ یہ دائرہ معارف انگریزی، فرانسیسی اور جرمن زبانوں میں چار ضخیم جلدوں میں ہے۔

اس کا ایک مختصر ایڈیشن "Shorter Encyclopaedia of Islam" کے نام سے چھپ چکا ہے ۔اس کے مطالعے سے اسلام، رسول اللہ ﷺ ،قرآن، عقائد اور شریعت کے بارے میں مستشرقین کے معاندانہ جذبات کا واضح اظہار ہوتا ہے ۔ان لوگوں نے علمی دیانت اور انصاف سے تو کیا کام لینا تھا، عام اخلاق اقدار کا پاس بھی ملحوظ خاطر نہیں رکھا۔ اس میں جگہ جگہ علمی منہج سے انحراف کیا گیا ہے ۔قرآنی آیات ،احادیث اور تاریخی روایات میں عمداً، معنوی اور لفظی تحریف کی سینکڑوں مثالیں نظر آتی ہیں ۔ان لوگوں نے جو معنی اختیار کیے ہیں ان کے لیے کوئی معقول سند یا جواز تلاش کرنے کی زحمت گوارا نہیں کی گئی ۔مصنف نے قرآن مجید، نبی کریم ﷺ ، عقائد، امور فقہ، تاریخ ،لغوی مسائل اور قرآنی نصوص میں تحریف کی بے شمار مثالیں کتاب میں درج کی ہیں ۔مستشرقین نے قرآن مجید کو حضرت محمد ﷺ کا کلام ثابت کرنے کی کوشش کی ہے ۔ فاضل مصنف نے قرآن اور احادیث کی بے شمار مثالوں سے واضح کیا ہے کہ قرآن اور حدیث میں اسلوب کے لحاظ سے بہت زیادہ فرق ہے ۔قرآن میں بہت سے ایسے اسالیب، الفاظ ،حروف پائے جاتے ہیں، جن کی کوئی مثال حدیث میں نہیں ملتی ۔ اگر قرآن محمد ﷺ کا کلام ہوتا تو ان اسالیب کا کچھ نہ کچھ شائبہ احادیث میں بھی نظر آتا ۔لفظ ''السلام'' کا ترجمہ (Peace) کیا گیا ہے ، جبکہ مسلمان مفسرین نے اس کا ترجمہ 'عیوب اور نقائص سے پاک' کیا ہے ۔ اسی طرح لفظ ''باری'' کے بارے میں مکڈونلڈ نے دعویٰ کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ نے اسے عبرانی زبان سے مستعار لیا ہے، جبکہ دوسری طرف اسی انسائکلو پیڈیا میں لفظ 'محمد' کے ذیل میں آپ ﷺ کے عبرانی زبان سے قطعاً نابلد ہونے کا ذکر موجود ہے ۔مستشرقین کے مقالہ جات دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ قرآن اور عربی زبان سے بھی ناواقف ہیں ۔گولڈ زیہر نے اپنے مقالہ ''فقہ'' میں دعویٰ کیا ہے کہ مسلمانوں نے یہ لفظ اور اس کا مفہوم یونانی الفاظ (Juris Prudentis) سے اخذ کیا ہے، جبکہ قرآن مجید، احادیث اور عرب لٹریچر میں کثرت سے یہ لفظ استعمال ہوا ہے ۔مثلاً سورۃ توبہ: ۱۲۲، ترمذی: ۲۱، ابن ماجہ: مقدمہ، ابوداود: کتاب العلم، موطا: کتاب الجنائز، دارمی: مقدمہ وغیرہ ۔ مارٹینس تھیوڈورس ہوٹسما (Martinus Theodorus Houtsma)(1851-1943) نے اپنے مقالے میں تین نمازوں کا

دعویٰ کیا ہے۔[۱]

اسی طرح ''ان من ادرک مع الجماعۃ رکعۃ'' میں ''اتم الصلوۃ'' کا ترجمہ (Achieved the Salat) کیا ہے۔یعنی اس کی جماعت مکمل ہوگئی۔جبکہ اس سے مراد یہ ہے کہ جسے جماعت کے ساتھ ایک رکعت بھی مل گئی اس کو جماعت مل گئی۔اور جو رکعتیں رہ جائیں وہ بعد میں مکمل کی جائیں۔[۲]

اسی طرح رمضان میں دس روزوں،زکواۃ وصدقات اور ان کے مصارف کی غلط تشریح،شعائر اسلام اور مناسک حج مثلا رمی جمرات،سعی،طواف وغیرہ کو بت پرستوں کے شعائر قرار دینا اور اس جیسے بیسیوں افتراءات پر مصنف نے کڑی گرفت کی ہے۔[۳]

ان فاضل مستشرقین کی نام نہاد عربی دانی،اسلامی علوم پر گرفت اور علم وفضل کی بے شمار مثالیں پیش کر کے مصنف نے واضح کیا ہے کہ یہ انسائکلو پیڈیا محض رطب و یابس کا مجموعہ ہے۔مصنف بیان کرتے ہیں کہ مقالہ عید الاضحیٰ میں صاحب مقالہ نے لکھا ہے:

> ''عید الاضحیٰ کے موقع پر قربانی سنت ہے اور پھر اس کی وضاحت فرمائی ہے کہ یہ سنت ہر آزاد اور استطاعت رکھنے والے مسلمان پر فرض ہے۔اب ان مستشرقین فاضلین سے کون پوچھے کہ ایک سنت فرض کیسے ہوگیا۔''[۴]

ان مستشرقین کی ذہنی پستی اور کج روی کی مثال واقعہ افک سے متعلق بیان سے ظاہر ہوتی ہے،جس کے بارے میں جوزف شاخت (Joseph Schacht)(1902.1969) نے یہ الفاظ درج کیے ہیں:

A Isha's Notorioius Adventure۔[۵]

---

۱۔دائرۃ المعارف الاسلامیۃ الاستشراقیۃ،ڈاکٹر ابراہیم عوض،مکتبۃ البلد الامین،مصر،۱۹۹۸ئ،ص ۱۱۷۔

۲۔ایضا،ص ۱۱۸۔

۳۔ایضا،ص ۱۲۵۔

۴۔ایضا،ص ۱۲۸۔

۵۔ایضا،ص ۱۵۰۔

[۹]

نام کتاب: مصادر المعلومات عن الاستشراق والمستشرقين

نام مصنف: علی بن ابراہیم النملۃ

زبان: عربی

مطبع: مکتبۃ الملک فہد الوطنیۃ الریاض۔

تعداد صفحات: ۶۰

سن اشاعت: ۱۹۹۳ء

طبع: اول

مصنف علی بن ابراہیم جامعہ امام محمد بن سعود میں ''قسم المکتبات والمعلومات'' میں استاد ہیں۔کتاب کے مقدمے میں مصنف نے استشراق کے دو مقاصد بیان کیے ہیں:

۱۔مغرب میں اسلام کی اشاعت کو روکنا اور اہل مغرب کو اسلام سے بچانا۔

۲۔مسلمانوں پر اپنا اثر ڈالنے کے لیے مسلمان ممالک، ان کی ثقافت، عقائد و آداب اور رسوم و رواج کو جاننا۔

اس مقصد کو سامنے رکھتے ہوئے، اہل مغرب انگلینڈ، فرانس، اٹلی اور ہالینڈ نے انیسویں صدی میں مسلم ممالک پر قبضے کے بعد وہاں کی ساری علمی میراث، کتب، مخطوطات وغیرہ کو اپنے ممالک میں منتقل کیا۔استشراقی مطالعات کا آغاز تو اندلس کی اسلامی سلطنت کے زمانے سے ہو چکا تھا، لیکن صلیبی جنگوں کے زمانے میں اہل مغرب نے اس کو خصوصی مطالعے کا ہدف بنایا۔مسلمانوں نے اہل مغرب کی اس حکمت عملی کو بہت دیر میں محسوس کیا۔بیسویں صدی میں مصر اور شام کی علمی تحریک سے پہلے کسی مسلمان ملک نے مستشرقین اور ان کی تحقیقات کے منفی اثرات کی اہمیت کو محسوس نہیں کیا۔مستشرقین چونکہ سارا علمی سرمایہ اپنے ممالک میں لے گئے تھے، لہذا انھوں نے ان کتب و مخطوطات کو اپنے نقطہ نظر سے دیکھا اور ان کو شائع کر کے اسلامی دنیا میں پھیلا دیا۔ان میں معنوی تحریف کی بے شمار مثالیں موجود ہیں۔[۱]

ان مستشرقین کی تحریروں سے متاثر ہو کر اسلامی ممالک میں ایسے بہت سے منکرین پیدا ہو گئے ہیں جو سلف صالحین کے منہج

---

۱۔مصادر المعلومات، علی بن ابراہیم النملۃ، مکتبۃ الملک فہد الوطنیۃ الریاض، ص ۱۲۔

سے انحراف پر قائم ہیں ۔مصنف نے معروف مستشرقین کی تحریروں کے حوالے سے ثابت کیا ہے کہ زیادہ تر مستشرقین نے اسلامی افکار کے مطالعے میں تعصب اور بد دیانتی سے کام لیا ہے اور ان کے پیش نظر علمی مقاصد سے زیادہ کچھ اور مذموم مقاصد تھے ۔

معنوی تحریف کی مثالیں تو تمام کتب سے مل جاتی ہیں، جو کہ مستشرقین کی علمی بد دیانتی کا بین ثبوت ہیں ۔ ایسے لوگوں سے یہ بھی ممکن ہے کہ انھوں نے مخطوطات میں لفظی تحریف بھی کر دی ہو۔مصنف نے معروف مستشرقین اسٹیفن فیلڈ، اولریش ہارمان، منٹگمری واٹ، ہینرش بیکر، برنارڈ لوئیس، نورمن ڈینیل اور میکسم روڈنسن کی تحریروں کے حوالے سے اپنی بات کو موکد کیا ہے ۔[۱]

ان منکرین نے اسلامی علوم کے مطالعات میں مستشرقین کے تعصب اور بد دیانتی کا واضح اعتراف کیا ہے ۔مثال کے طور پر ہم ایک مستشرق ''بریستد'' کا قول درج کرتے ہیں جو مصنف نے اس کی کتاب ''انتصار الحضارۃ، ص ۳۰۸ سے نقل کیا ہے :

**یریدون قتل حضارۃ الشرق عمدا لانھم یریدون اخفاء الحقیقۃ۔[۲]**

مصنف نے لکھا ہے کہ مستشرقین کی تحریروں کے متعلق عالم اسلام میں دو قسم کے رویے ہیں : ایک قبول مطلق اور دوسرا مطلق رد۔مصنف ان کے بین بین رویہ اختیار کرنے کا مشورہ دیتے ہیں ۔ چونکہ مستشرقین کی علمی بد دیانتی ثابت ہے ۔اس لیے مسلمانوں کو مستشرقین کی تحریروں کو نہ تو بلا تحقیق من وعن تسلیم کرنا چاہیے اور نہ ہی ان کو مکمل طور پر رد کر دینا چاہیے ، بلکہ ان میں موجود اسہامات کا علمی بنیادوں پر رد کرنا چاہیے۔ان کے جواب کے لیے عالم اسلام کو سنجیدہ علمی کوششیں کرنی چاہییں ۔

---

۱۔مصادر المعلومات، ص ۱۴۔

۲۔مصادر المعلومات، ص ۱۶۔

[۱۰]

**نام کتاب:** معجم افتراءات الغرب علی الاسلام

**نام مصنف:** انور محمود زناتی

**زبان:** عربی

**مطبع:**

**تعداد صفحات:** ۲۳۲

**سن اشاعت:**

**طبع:**

زیر نظر کتاب مغربی مستشرقین کے اسلام اور مسلمانوں پر الزامات اور اتہامات کا انسائکلو پیڈیا ہے۔ مصنف نے معروف مسلم محققین کی تحریروں سے استفادہ کر کے ایک جامع مجموعہ، بہترین ترتیب کے ساتھ پیش کیا ہے۔ آغاز میں مسلم مفکرین و مصنفین کی فہرست بھی دی ہے جنھوں نے اپنی زندگیاں مستشرقین کے مقابلے کے لیے وقف کر دی ہیں۔ کتاب کے مقدمہ میں مصنف اس تصنیف کی ضرورت و اہمیت بیان کرتے ہوئے بتاتے ہیں کہ دشمنان اسلام مختلف بھیس بدل بدل کر اسلامی تعلیمات کو مشکوک کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ان کا سارا زور اس بات پر ہوتا ہے کہ وہ قرآن وحدیث، فقہ، سیرت، اسلامی احکام وعقائد، عبادات، تاریخ میں شکوک وشبہات پیدا کریں۔ اس سلسلے میں یہ لوگ علمی دیانت و اخلاقیات کا بھی پاس نہیں رکھتے۔ عربی زبان، اور اسلامی علوم کو جانے بغیر ہمیشہ منفی تعبیر اختیار کرتے ہیں۔ ان کی کتب علمی خیانتوں، زبان و بیان کی اغلاط اور سوئے فہم سے بھرپور ہیں۔ اس کتاب میں انھوں نے ترتیب وار مستشرقین کے افتراءات کا ذکر کر کے ان کا رد پیش کیا ہے۔ اس میں تقریباً تمام اہم مستشرقین اور ان کے اعتراضات کا ذکر اور ان کا رد بیان کر دیا گیا ہے۔ مصنف کا طریق کار یہ ہے کہ وہ الف بائی ترتیب کے ساتھ پہلے مستشرق کا تعارف پیش کرتے ہیں۔ اس کے بعد اس کے عائد کردہ الزام کا ذکر کرتے ہیں۔ پھر اس کا مدلل جواب اسلامی تعلیمات کی روشنی میں پیش کرتے ہیں۔

مثلاً کارل بروکلمان اور بودلی کا یہ اعتراض بیان کیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے اپنے تجارتی اسفار کے دوران یہود و نصاریٰ سے ملاقاتیں کیں اور ان سے مختلف چیزیں اخذ کیں۔ مثلاً بحیرہ راہب وغیرہ۔ مصنف لکھتے ہیں کہ اول تو بحیرہ نامی کسی

راہب کی تاریخ میں کوئی اہمیت نہیں ہے، کیونکہ اکثر مورخین نے اس کا ذکر نہیں کیا۔جن واقعات میں اس کا ذکر موجود ہے ان سے ظاہر ہوتا ہے کہ تجارتی قافلے تھوڑی دیر ستانے کے لیے اس کے پاس ٹھہرتے اور خوراک پانی لے کر آگے چل دیتے۔ اس وقت حضورﷺ کی عمر بھی اتنی نہیں تھی کہ آپ اس سے اتنی دقیق معلومات اخذ کرتے جن کی بنیاد پر نبوت جیسا عظیم الشان دعویٰ کیا جاسکتا۔

اسی طرح مستشرقین کے اس الزام کے جواب میں کہ اسلام تلوار کے زور سے پھیلا ہے، مصنف نے کارادی واکس ۱۸۶۷ ((Barron Bernard Carra De Vaux)۔۱۹۵۳)،اور کارلائل جیسی مستشرقین کی آرا نقل کر کے ثابت کیا ہے یہ الزام محض افترا اور کذب بیانی ہے اور اس کا حقیقت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

[ ۱۱ ]

**نام کتاب:** المستشرقون والاسلام

**نام مصنف:** زکریا ہاشم زکریا

**زبان:** عربی

**مطبع:**

**تعداد صفحات:** ۶۱۵

**سن اشاعت:** ۱۹۶۵ء

**طبع:**

مصنف مقدمۃ الکتاب میں لکھتے ہیں کہ اسلام امن وسلامتی کا دین ہے۔ اس کا آغاز اور ارتقاء تاریخ میں محفوظ ہے اور اس کی کوئی سرگرمی زمانہ قبل از تاریخ سے متعلق نہیں ہے۔ اسلام کی اشاعت کسی اسلحہ، افواج اور جنگ وجدل سے نہیں ہوئی بلکہ امن وسلامتی کے پیغام، اعلیٰ اخلاقی اقدار اور تکریم انسانیت کی مرہون منت ہے۔ اس کے احکام وحقائق کو جاننے کے مصادر قرآن مجید اور سنت نبویﷺ ہے۔ مستشرقین اسلام کی اشاعت سے خوف زدہ ہو کر مسلمانوں کو ان کے اصل راستے سے ہٹا کر الحاد اور بے دینی کی جانب لانا چاہتے ہیں۔ وہ اپنی پوری قوت اسلام کا راستہ روکنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اس سلسلے میں وہ مسلمانوں کے اندر بے دین، اور گمراہ فرقوں کی پشت پناہی

کرنے کے ساتھ ساتھ، علمی بنیادوں پر اسلامی تعلیمات میں غیر اسلامی چیزیں داخل کرنے کی کوشش بھی کر رہے ہیں۔

زیر نظر کتاب گیارہ فصول پر مشتمل ہے۔ پہلی فصل مغربی فکر اور اسلام کے مقارنہ پر مشتمل ہے۔ دوسری فصل میں اسلامی تعلیمات کی امتیازی خصوصیات پر بحث کی گئی ہے۔ تیسری فصل میں مسیحیت کے ظہور اور عروج کو بیان کرنے کے ساتھ ساتھ تحریک استشراق کے آغاز اور ارتقاء پر بحث ہے۔ اس کے بعد کی فصول میں مستشرقین کی جانب سے قرآن، نبی کریم ﷺ، تعدد ازواج، معراج، حجر اسود اور مستشرقین کے دیگر اعتراضات و وساوس کو بیان کر کے ان کی تردید کی گئی ہے۔ نویں فصل تصوف کے مباحث سے متعلق ہے۔ دسویں فصل مستشرقین کے افکار کے رد پر مشتمل ہے۔ گیارہویں فصل میں مغربی فکر اور مسلم علما پر بسیط مقالہ پیش کیا گیا ہے۔ اس میں مغربی فکر سے متاثر ہونے والے مسلم مفکرین کی فکری لغزشوں کو بیان کر کے ان کا رد پیش کیا گیا ہے۔

## [۱۲]

**نام کتاب:** المستشرقون والقرآن الکریم

**نام مصنف:** ڈاکٹر محمد امین حسن محمد بنی عامر

**زبان:** عربی

**مطبع:** دار الامل للنشر والتوزیع، اردن۔

**تعداد صفحات:** ۵۹۶

**سن اشاعت:** ۲۰۰۴ء

**طبع:** طبع اول

زیر نظر کتاب جیسے کہ اس کے نام سے ظاہر ہے، قرآن کریم پر مستشرقین کے اعتراضات اور افتراءات کے جواب میں لکھی گئی ہے۔ مصنف نے کتاب کے مقدمے میں اسلامی تعلیمات اور مسلمانوں کی زندگیوں میں قرآن کریم کی اہمیت وضرورت کا تذکرہ کرنے کے بعد، قرآن کے معترضین کی دو اقسام بیان کی ہیں۔ پہلی قسم دیگر ادیان سے تعلق رکھنے والے مستشرقین کی ہے جو اسلام کے کھلے دشمن ہیں اور اسے نقصان پہنچانے کے لیے اپنی زندگیاں وقف کیے ہوئے ہیں۔ دوسری قسم ان مادہ پرست ملحدین کی ہے جو کسی بھی دین کو انسانی زندگی میں نہیں دیکھنا چاہتے۔ ان دونوں اقسام کے علماء نے قرآن مجید پر سینکڑوں اعتراضات کیے ہیں۔ یہ اعتراضات نص قرآنی، وحی اور نزول وحی، شان

(۳۵)

نزول، ترتیب وتدوین، احکام، حفاظت، الغرض قرآن سے متعلق تمام مباحث پر ہیں۔

مصنف نے کتاب کو تین ابواب میں تقسیم کیا ہے۔ پہلا باب استشراق کے آغاز، تاریخ، ارتقاء اور تحریک استشراق کے اہداف و مقاصد سے متعلق ہے۔ دوسرے باب میں ان شبہات کا ذکر کیا گیا ہے جو مستشرقین نے قرآنی مباحث سے متعلق کیے ہیں۔ مصنف نے ان اعتراضات کو ذکر کر کے ان کا رد پیش کیا ہے۔ تیسرے باب میں بعض اسلامی احکام اور واقعات کے بارے میں شبہات کا جائزہ لیا گیا ہے۔ مثلا قصہ غرانیق، جہاد، جزیہ، حدود وتعزیرات، خواتین سے متعلق مسائل، تعدد ازواج، مرد کی قوامیت، طلاق، میراث وغیرہ۔

(۱۳)

**نام کتاب:** **نور الاسلام واباطیل الاستشراق**

**نام مصنف:** **ڈاکٹر فاطمہ ہدی نجا**

**زبان:** **عربی**

**مطبع:** **دار الایمان، طرابلس، لبنان۔**

**تعداد صفحات:** **۳۴۱**

**سن اشاعت:** **۱۹۹۳ء**

**طبع:** **طبع اول**

زیر نظر کتاب کی مصنفہ ڈاکٹر فاطمہ ہدی نجا، مقدمۃ الکتاب میں اس عزم کا اظہار کرتی ہیں کہ اللہ تعالی کا فرمان: **جاءالحق وزھق الباطل، ان الباطل کان زھوقا**، ان شاء اللہ، پورا ہوگا۔ اسلام، درحقیقت نور ہے جس کا اتمام اللہ کرے گا اور مستشرقین کی اسلامی تعلیمات کو آلودہ کرنے کی ساری کوششیں ناکام ہوں گی۔ فاضل مصنفہ نے استشراق کے موضوع پر کافی معلومات بہم پہنچائی ہیں۔ انھوں نے اس کتاب کو نو فصول میں تقسیم کیا ہے۔ پہلی فصل میں استشراق کی تعریف اور اہل مغرب پر عربی ثقافت کے اثرات بیان کیے ہیں۔ دوسری اور تیسری فصول میں تاریخ استشراق اور اس کے اثرات و اہداف پر روشنی ڈالی ہے۔ چوتھی فصل اسلام کے بارے میں مستشرقین کی غلط فہمیوں اور ان کے پھیلائے ہوئے شکوک وشبہات سے متعلق ہے۔ پانچویں فصل میں اپنے اہداف کے حصول کے لیے مستشرقین کے جدوجہد اور طریق کار کا بیان ہے۔ چھٹی فصل میں مسلمان خواتین کے بارے میں استشراقی مطالعات کا جائزہ لیا گیا ہے۔ ساتویں فصل استشراق اور عربی زبان کے بارے

میں ہے۔آٹھویں فصل میں مصنفہ بیان کرتی ہیں کہ ہم اپنے قلم سے کس طرح اپنی تہذیب وثقافت کا احیاء اور اس کے دشمنوں کے مقابلے میں اس کا دفاع کر سکتے ہیں۔نویں فصل میں مصنفہ نے وہ طریق کار تجویز کیا ہے جس کے ذریعے سے مستشرقین کی ناپاک جسارتوں کا دفاع کیا جاسکتا ہے۔یہ کتاب اس لحاظ سے انفرادیت کی حامل ہے کہ مصنفہ نے اس میں چند اہم ترین ضمیمہ جات بھی شامل کیے ہیں۔ملحق اول: المستشرقون المعاصرون، کے عنوان سے گزشتہ صدی میں سامنے آنے والے تمام اہم مستشرقین کا تعارف دیا ہے۔اس فہرست میں ایک سو تین اہم مستشرقین کا مختصر تعارف دیا گیا ہے۔دوسرے ضمیمہ میں ''الخطرون من المستشرقین'' کے عنوان سے ان مخصوص مستشرقین کا ذکر کیا گیا ہے جو اپنی اسلام دشمنی اور مخفی عداوت کے باعث، اسلام اور مسلمانوں کے لیے زیادہ خطرناک ثابت ہو سکتے ہیں۔ان کی تعداد اکیس ہے ،جن میں آربری، جیوم، بیرن، گب، گولڈ زیہر، جان مانیارڈ، زویمر، عزیز عطیہ سوریال، فلپ حتی، ونسنک، کینیتھ کراج، لوئی میسینون ،میکڈونلڈ، مارگولیوتھ، نکلسن، جوزف شاخت، ہنری لیمنس وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ تیسرے ضمیمہ میں ''بعض الکتب الخطیرہ'' کے عنوان سے ایسی تمام کتابوں کی فہرست دی ہے جو کہ اسلام اور اس کی تعلیمات کے حوالے سے خطرناک مواد پر مشتمل ہیں۔مثلاً،"The Encyclopaedia of Islam"، آرنلڈ ٹائن بی کی ''دراسۃ فی التاریخ''، ولیم میور کی ''حیات محمد''، الفرڈ جیوم کی ''الاسلام''، ڈونالڈسن کی ''دین الشیعۃ''، ایس ،ایم زویمر کی ''الاسلام''، کینٹ کریگ کی ''دعوۃ المئذنۃ''، اے جے آربری کی ''الاسلام الیوم''، گولڈ زیہر کی ''تاریخ مذاہب التفسیر الاسلامی''، اے جے ونسنک کی ''عقیدۃ الاسلام''، لوئی میسینون کی ''الحلاج الصوفی الشہید فی الاسلام''، آرتھر جیفری کی ''مصادر تاریخ القرآن''، اور آر۔بیل کی ''اصول الاسلام فی بیئۃ المسیحیۃ'' وغیرہ۔[۱]

چوتھے ضمیمہ میں مستشرقین کے اہم مجلّات وتصانیف کا ذکر کیا گیا ہے، جو خاص طور پر استشراقی مقاصد کے لیے شروع کیے گئے ہیں۔مثلاً، ۱۷۸۷ء سے فرانس سے ''المجلہ الآسیویۃ''، ۱۸۲۳ء سے لندن سے ''مجلۃ الجمعیۃ الاسیویۃ الملکیۃ''، ۱۸۴۲ء میں امریکہ سے ''الجمعیۃ الشرقیۃ الامریکیۃ''۔اسی طرح موجودہ صدی میں امریکی ریاست اوہیو سے شائع ہونے والا ''مجلۃ جمعیۃ الدراسات الشرقیۃ'' اور ''مجلۃ شوؤن الشرق الاوسط'' کا ذکر کیا ہے۔مصنفہ کے نزدیک زیادہ خطرناک مجلّات جو دور حاضر میں جاری ہیں وہ زویمر کا جاری کردہ مجلہ ''العالم الاسلامیۃ'' اور فرانس سے جاری ہونے والا مجلہ {Le Monde Musulman} ہیں۔[۲]

---

۱۔نور الاسلام واباطیل الاستشراق، ڈاکٹر فاطمہ ہدی نجا، دارالایمان ،طرابلس ،لبنان، ۱۹۹۳ ،ص ۳۲۰۔

۲۔ایضاً،ص ۳۲۳۔

(۱۴)

نام کتاب: نصوص انجلیز یہ استشراقیۃ عن الاسلام

نام مصنف: ڈاکٹر ابراہیم عوض

زبان: عربی

مطبع:

تعداد صفحات: ۲۸۶

سن اشاعت: ۲۰۰۶ء

طبع: طبع اول

زیر نظر کتاب انگریزی میں شائع ہونے والی مستشرقین کی تحریروں کا جائزہ ہے۔مصنف نے اسلام،قرآن، نبی کریم ﷺ، حدیث،عقائد اسلام، احکام، تاریخ وغیرہ سے متعلق مستشرقین کی تحاریر کو یکجا کر دیا ہے۔ یہ تصنیف بہت مفید ہے، کیونکہ اس میں مصنف نے ان تحاریر کا اصل انگریزی متن بھی دیا ہے اوراس کے بعداس کا عربی زبان میں ترجمہ پیش کیا ہے۔مستشرقین کی علمی بد دیانتی اور خیانات کے برعکس مصنف نے علمی دنیا کی رواداری اور عدم تعصب کا مظاہرہ کرتے ہوئے نہایت عمدہ انداز میں ان کے ابطالات کا رد کیا ہے۔اس مجموعے میں بہت سی تحریریں شامل ہیں، جن میں سے کچھ کا ذکر ہم اس مضمون میں کرتے ہیں۔پہلی تحریر ''"Muhammad a pioneer of environmentalism" ہے، جو کہ فرانسسکا ڈی چیٹل (Fransesca De Chatel) کی ہے۔دوسری تحریر کا عنوان (Muhammad) ہےاور یہودی انسائکلو پیڈیا سے لی گئی ہے۔یہ رچرڈ گوتھل نےلکھی ہے۔تیسری تحریر کا عنوان ہے "Quranic language and grammatical mistakes" ہے۔ایک اوراہم تحریر "The myth of"The myth of Moderate Islam" ہےجو "Vincenzo Olivetti" نےلکھی ہے۔اسی طرح "Raidcal New Views of Islam and the Origins of the Quran" ہے،جو "Alaxander Stille" نےلکھی ہے۔

مصنف نے ان اہم نصوص کا اصل متن درج کرنے کے ساتھ ساتھ عربی زبان میں ان کا ترجمہ بھی درج کیا ہےجس سے اس کتاب کی افادیت میں مزید اضافہ ہوگیا ہے۔

[۱۵]

نام کتاب: القرآن الکریم فی دراسات المستشرقین

نام مصنف: ڈاکٹر مشتاق بشیر الغزالی

زبان: عربی

مطبع: دار النقاش للطباعۃ والنشر والتوزیع، دمشق، شام

تعداد صفحات: ۲۰۱

سن اشاعت: ۲۰۰۸ء

طبع: طبع اول

یہ کتاب جیسے کہ نام سے ظاہر ہے، مستشرقین کے مطالعات قرآنی کا جائزہ ہے۔ مصنف نے قرآنی مطالعات میں مستشرقین کی بد دیانتی، علمی خیانت، سوئے فہم اور عمداً تحریف معنوی کو بیان کر کے اس کا جامع رد پیش کیا ہے۔ یہ کتاب چار فصول پر مشتمل ہے۔ پہلی فصل میں مشرق و مغرب کے تعلقات کے آغاز اور مشرق سے مغرب کی دل چسپی کی تاریخ کا جائزہ لیا ہے۔ اس جائزے میں اسلام کے ساتھ اہل مغرب کے ثقافتی تعلقات کے آغاز، اسلام کے بارے میں مسیحی کلیسا کے موقف اور مغرب میں اسلام کے ابتدائی تعارف پر بحث کی گئی ہے۔ اس مختصر تاریخی جائزہ کے بعد مستشرقین کے قرآنی مطالعات کے آغاز اور مختلف مراحل کا ذکر ہے۔ اس میں استشراقی عمل کے آغاز، قرآن کے پہلے ترجمہ، تاریخ قرآن، اور قرآن مطالعات کے مقاصد کو بیان کیا ہے۔ مصنف نے ابوعبداللہ زنجانی کی کتاب ''تاریخ القرآن'' کے حوالے سے لکھا ہے کہ قرآن کا پہلا ترجمہ جو کہ لاطینی زبان میں ہوا، پطرس طلیطلی، ہرمین ڈی ڈلماشی اور رابرٹ کینیٹ نے پطرس کلونی (پطرس محترم) کے کہنے پر کیا۔ یہ ترجمہ ۱۱۴۳ء میں مکمل ہوا۔[۱]

دوسری فصل میں قرآن مجید کے نزول، وحی، کیفیت وحی، قرآن کے منزل من اللہ ہونے، جمع و تدوین، مستشرقین کے مزعومہ قرآنی نقائص، اختلاف آیات اور ترتیب قرآنی کے بارے میں مباحث ہیں۔ مصنف نے تمام اعتراضات کو بالترتیب بیان کر کے، عقلی و نقلی دلائل سے ان کا رد پیش کیا ہے۔ تیسری فصل تاریخ جمع و تدوین کے بارے میں ہے۔ اور چوتھی فصل میں مصنف نے قرآنی نصوص پر مستشرقین کے طعن کا جائزہ لے کر ان کا شافی جواب دیا ہے۔

---

۱۔ القرآن الکریم فی دراسات المستشرقین، ڈاکٹر مشتاق بشیر الغزالی، دار النقاش، دمشق، ۲۰۰۸ئ، ص ۲۷۔

[۱۶]

نام کتاب: الرد علی المستشرق جولد تسیہر فی مطاعنہ علی القراءات القرآنیۃ

نام مصنف: ڈاکٹر محمد حسن حسن جبل

زبان: عربی

مطبع: دار النقاش للطباعۃ والنشر والتوزیع، دمشق، شام

تعداد صفحات: ۱۶۴

سن اشاعت: ۲۰۰۲ء

طبع: طبع دوم

زیر نظر کتاب جرمن مستشرق گولڈ زیہر کی کتاب ''مذاہب التفسیر الاسلامی'' میں بیان کردہ ہفوات کے جائزے اور اس کے رد پر مشتمل ہے۔ گولڈ زیہر نے اپنی کتاب میں دعویٰ کیا ہے کہ یہ قرآن مکمل نہیں ہے اور اس میں بہت سارے تضادات بھی موجود ہیں۔ اس نے موضوع اور ضعیف احادیث اور من گھڑت روایات کا سہارا لے کر معاذ اللہ قرآن کو ناقص کتاب ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ مصنف نے اس کی ان کوششوں اور پیش کردہ دعووں کا دقت نظر سے جائزہ لیا ہے اور ان کا رد پیش کیا ہے۔ گولڈ زیہر نے قراءات قرآنیہ میں اختلاف، مصاحف میں کتابت کے فرق، احادیث کے ذریعے نصوص میں تبدیلی کے دعوے کیے ہیں۔ مصنف نے ایسے تمام دعووں اور مقامات کی تفصیل بیان کر کے، مزعومہ دعووں کو باطل ثابت کیا ہے۔

[۱۷]

نام کتاب: ردود علیٰ شبہات المستشرقین

نام مصنف: یحییٰ مراد

زبان: عربی

مطبع:

تعداد صفحات: ۸۶۱

سن اشاعت:

زیر نظر کتاب استشراق کے موضوع پر ایک جامع کتاب ہے۔ مصنف نے استشراق کے موضوع پر تمام مباحث

کو اس کتاب میں جمع کر دیا ہے۔ یہ دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصے میں باب اول کے ذیل میں اسلامی ممالک میں مستشرقین کی دلچسپی اور اس کے مقاصد کو بیان کیا ہے۔اس کے بعد پانچ فصول میں بالترتیب استشراق کے مفہوم،تحریک استشراق کے آغاز و ارتقاء، مسیحی تبلیغی وفود اور استعماری قوتوں کے ساتھ مستشرقین کے تعلق اور استشراقی فلسفے پر تفصیل سے روشنی ڈالی گئی ہے۔کتاب کے دوسرے حصے میں استشراقی مفکرین کے منتخب مباحث کا ذکر ہے۔اس میں قرآن مجید کے بارے میں مستشرقین کے موقف، سنت نبوی ﷺ ،سیرت رسول ،نبوت محمدی ،فقہ و شریعت ،تاریخ اسلامی ، اسلام کے سیاسی نظام ، اجتماعی نظام ،معیشت ، اندلس کی اسلامی تہذیب کے بارے میں ان کی سوئے فہم پر مبنی آراء کا جائزہ لینے کے بعد ان کا رد کیا ہے۔

[۱۸]

**نام کتاب:** السیرۃ النبویۃ واوھام المستشرقین

**نام مصنف:** عبدالمتعال محمد الجبری

**زبان:** عربی

**مطبع:** مکتبہ وھبہ، عابدین، قاہرہ

**تعداد صفحات:** ۱۷۷

**سن اشاعت:**

مستشرقین کی طرف سے اسلام اور اس کی تعلیمات پر طعن اور اس میں تشکیک پیدا کرنے کی کوششوں کی تاریخ خاصی پرانی ہے۔ فاضل مصنف نے ایسی تمام کتب جن میں سیرت رسول ﷺ کے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے،ان کا جائزہ لے کر باطل دعووں کا کامل رد پیش کیا ہے۔ اس کتاب میں جو اہم مباحث بیان کیے گئے ہیں ان میں کچھ یہ ہیں۔مستشرقین نے نبی کریم ﷺ کی نبوت ،وحی ،قرآن کے الہامی کتاب ہونے کا انکار کیا ہے اور اس سلسلے میں مختلف دلائل پیش کیے ہیں۔مستشرقین نے قرآن کے منزل من اللہ ہونے ،اس کے اعجاز علمی وفنی اور اس کے بیانات و احکام میں شکوک وشبہات کا اظہار کیا ہے۔مصنف نے ان تمام شبہات کا شافی جواب پیش کیا ہے

# خاتمۃ البحث

مستشرقین صدیوں سے اسلام اور اس کی تعلیمات کے بارے میں اپنی تحقیقات میں مصروف ہیں۔ان کی تعداد بلا مبالغہ سینکڑوں میں ہے۔ان کا تعلق کسی ایک ملک یا علاقے سے نہیں ہے، بلکہ یہ دنیا کے مختلف ممالک اور خطوں میں مصروف عمل ہیں۔آپس میں کسی رابطے اور تعلق کے بغیر اپنے بنیادی مقصد میں سب یکساں ہیں جو کہ اسلام اور مسلمانوں کے خلاف بدگمانیاں اور غلط فہمیاں پھیلانا ہے۔لیکن،جس طرح پانچوں انگلیاں برابر نہیں ہوتیں اسی طرح ان مستشرقین کو ایک ہی درجے میں نہیں رکھا جاسکتا۔ان میں کچھ بہت زیادہ متعصب اور ہٹ دھرم ہوتے ہیں جن کا مقصد صرف اسلام کو بدنام کرنا ہوتا ہے،اور کچھ تھوڑے بہت انصاف پسند بھی ہوتے ہیں۔لیکن ہمیں اس بات سے حیرت ہوتی ہے کہ بالعموم ان مستشرقین کا رویہ بھی انھی چیزوں کے بارے میں غیر جانب دارانہ ہوتا ہے جو اسلامی عقائد سے ہٹ کر ہوں،جب معاملہ اسلامی عقائد ونظریات کا آتا ہے تو یہ لوگ بھی بعض اوقات اپنے متعصب محققین کی تحریروں سے استفادہ کرنے لگتے ہیں اور حقیقت کی تلاش میں زیادہ جستجو نہیں کرتے۔اس لیے ہمیں ان کی تصانیف کے مواد پر بھی من وعن یقین نہیں کر لینا چاہیے۔تحقیق وتفتیش،دراصل مسلمانوں ہی کا ورثہ ہے،کیونکہ اللہ تعالی نے مسلمانوں کو ایک اہم اصول دیا ہے کہ کوئی بات بغیر تحقیق کے نہ مانی جائے،چاہے اس کا بیان کرنے والا کتنا ہی معتبر کیوں نہ ہو۔قرآن مجید میں ارشاد ہے:

یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَیَّنُوْٓا اَنْ تُصِیْبُوْا قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰى مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِیْنَ۔(الحجرات ۴۹:۶)

''اے ایمان والو!اگر تمہارے پاس کوئی فاسق خبر لے آئے تو تم اس کی اچھی طرح سے تحقیق کرلیا کرو،ایسا نہ ہو کہ نادانی میں کسی قوم کو نقصان پہنچا بیٹھو اور پھر اپنے اس عمل پر نادم ہو۔''

مستشرقین کا یہ طبقہ ان متعصب یہودی اور عیسائی محققین پر مشتمل ہے،جن کا بنیادی مقصد صرف اسلام اور مسلمانوں کو نقصان پہنچانا ہے۔ ان میں سے کچھ خود مغربی مفکرین کے لٹریچر کی پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں کے باعث اسلام کے خلاف کمر بستہ ہوتے ہیں اور کچھ کو یہود ونصاریٰ خصوصی طور پر مسلمانوں کے مقابلے کے لیے تیار کرتے ہیں۔یہ لوگ اپنی زندگی مسلمانوں کے خلاف اور اپنے عقائد و نظریات کے فروغ کے لیے وقف کر دیتے ہیں۔ان لوگوں نے مشرق سے جو بھی مفید چیزیں اخذ کی ہیں،علمی دیانت کے برخلاف ان کے ماخذ ومصادر کو پوشیدہ رکھ کے اسے مغرب سے منسوب کیا ہے۔اسی طرح اسلام کے خلاف اس طرح کی باتیں پھیلائی ہیں کہ عام سطحی ذہانت کا آدمی بھی معمولی کوشش سے ان میں سے مستشرقین کی بددیانتی کو ظاہر کرسکتا ہے۔چونکہ ان لوگوں نے اپنی تحریروں سے اسلام کو اس حد تک بدنام کررکھا تھا کہ ان کے عوام نے ساری ہفوات کو من وعن قبول کرلیا۔اہل مغرب نے عرب مسلمانوں سے جو کچھ

حاصل کیا اسے اپنے نام سے پیش کرتے رہے۔ مسلمان سائنس دانوں کے ناموں کو بگاڑ کر ان کے مغربی ہونے کا تاثر دیا گیا۔ آج مغرب میں کوئی نہیں جانتا کہ جن اہل علم کی تحقیقات سے مغرب صدیوں تک استفادہ کرتا رہا، وہ یا تو خود مسلمان تھے یا ان کو مسلمانوں سے اخذ کیا گیا تھا۔

ہمیں یہ بات جان لینی چاہیے کہ استشراق کا مفہوم صرف مشرقی علوم و معارف کا مطالعہ نہیں ہے بلکہ اس کے پس پشت مسلمانوں کے ساتھ چودہ سو سال کی دشمنی کی تاریخ ہے جسے یہود و نصاریٰ ہرگز نہیں بھولے ہیں۔ اس تحریک کی بنیاد میں یہی مقاصد کارفرما ہیں، چاہے ان کو بظاہر علم و تحقیق کا لبادہ اوڑھا لیا جائے۔

مستشرقین کا بنیادی مقصد اسلامی علوم میں تحقیق نہیں ہے بلکہ اس سے اصل مقصود دین کے بنیادی ماخذ نبی کریم ﷺ کی ذات کو معاذ اللہ دھندلانا، ان کی نبوت کو مشکوک کرنا، صحابہ کرام کی توہین، قرآن مجید کو انسانی کاوشوں کا شاہکار ثابت کرنا، اسلام کے چہرے کو داغ دار کرنا اور اسلامی احکام و معارف پر شکوک و شبہات کی دھند ڈالنا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں مسلمانوں کو واضح طور پر ہدایت دے دی ہے کہ یہود و نصاریٰ ہرگز تمہارے دوست نہیں ہوسکتے۔ اسی طرح سورہ بقرہ ۲:۱۲۰ میں فرمادیا کہ تم سے ہرگز خوش نہیں ہوں گے یہود و نصاریٰ یہاں تک کہ آپ ان کے دین کی پیروی نہ کرنے لگیں۔ اسی طرح سورہ آل عمران میں فرمایا کہ اے ایمان والو! غیروں کو اپنا رازدار نہ بناؤ، وہ تمھیں خرابی پہنچانے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھیں گے۔ وہ تو وہ چیز پسند کرتے ہیں جو تمھیں ضرر دے۔ پھر سورہ ممتحنہ میں مسلمانوں پر زیادتی کرنے والوں کے بارے میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمھیں ان لوگوں کو دوست بنانے سے روکتا ہے جنھوں نے تم سے دین کے معاملے میں جنگ کی اور تمھیں تمھارے گھروں سے نکالا یا تمہارے نکالنے میں مدد دی۔ اور جو انھیں دوست بناتے ہیں تو وہی اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں۔

مستشرقین کی پھیلائی ہوئی غلط فہمیوں سے بچنے اور ان کا شافی و کافی جواب دینے کے لیے ضروری ہے کہ مسلمان اہل علم ان کی کتب کا مطالعہ کریں۔ ان کے مقاصد کو سمجھیں اور اس کے بعد ہر میسر ذریعے سے ان کا جواب دیں۔ اس مقالے میں جن کتب کا تعارف کرایا گیا ہے وہ اس سلسلے میں بہت مددگار ثابت ہوسکتی ہیں۔

---------------------------------------

اردو،عربی اور انگریزی اسلامی کتب کے لیے ویب سائٹس کے ایڈریس درج ذیل ہیں:

Web Sites For Urdu Arabic and English Islamic Books.

**www.gondalbooks.blogspot.com**

**www.jame-ul-uloom.blogspot.com**

http://www.call-to-monotheism.com/e_books

www.islamstory.com

http://www.library.flawlesslogic.com/orientalism.htm

http://mybook.bibalex.org/browse.php?v=c

http://www.merbad.net/vb/showthread.php?t=2167

http://www.muhammadanism.org/Urdu/book/default.htm (Christian)

http://www.deeneislam.com/ (Urdu)

http://difaehadees.com (Urdu)

http://www.islamww.com

http://banuri.edu.pk(Urdu)

http://www.balagh.net (persion)

http://www.islamicbook.ws (Urdu, English,Persian and others)

http://www.mashalbooks.com(Urdu)

http://www.archive.org

http://downloads.bookspk.com (Urdu)

http://www.ahlehadith.com

http://zafarimad.co.cc/ (Urdu)

www.islamhouse.com

http://maktbaislamia.co.cc

http://www.truthnet.org

http://www.ismailfaruqi.com

http://www.scholaris.com (Urdu, Arabic, English)

http://dli.iiit.ac.in/(Digital library of india)(English, Urdu, Arabic)

http://www.ahlehaq.com/(Urdu)

www.liilas.com

www.waqfeya.com

www.ithar.com

http://www.kuwaitculture.org/

www.al-mostafa.com

www.ahlalhadeeth.com

www.al-eman.com

www.awkaf.net

www.proud2bemuslim.com

www.Ikhwan-info.net

www.sharkiaonline.com

www.islamiyyat.com

www.elsharawy.com

www.islamonline.net

www.awu-dam.org

www.tawhid.ws

www.almeshkat.net

www.sahab.org

www.ghazali.org

www.alazhr.org

www.al-maktabeh.com

www.qaradawi.net

www.salafi.net

www.sashiri.net

www.saaid.net

www.waqfeya.com

www.muslimphilosophy.com

www.theknowledge.ws

www.fikr.com

www.ikhwan.net

www.arabicebook.com

www.mohdy.com

www.S0s0.com

www.nadyelfikr.com

www.bibalex.org

www.egyptianbook.org

www.islamicnadwa.com

www.abunashaykh.com

www.tafsir.net

www.waqfeya.com

# مصادر ومراجع


۱۔لسان العرب ابن منظور الافریقی محمد بن مکرم، دار صادر بیروت، ۱۴۰۵ھ۔

۲۔الاستشراق، ڈاکٹر مازن بن صلاح مطبقانی، قسم الاستشراق کلیہ الدعوہ مدینہ۔

۳۔الاستشراق، والخلفیۃ الفکریۃ للصراع الحضاری، ڈاکٹر محمود حمدی زقزوق، دار المعارف، کورنیش النیل، قاہرہ، ۱۹۹۷ء۔

۴۔الاستشراق والمستشرقون، مصطفیٰ السباعی، دار الوراق للنشر والتوزیع، س ن۔

۵۔الاستشراق، وجہ للاستعمار الفکری، مکتبہ وہبۃ، عابدین، قاہرہ، طبع اول ۱۹۹۵ئ۔

۶۔شرق شناسی، ایڈورڈ سوید، مقتدرہ قومی زبان اسلام آباد، ۱۹۹۵ئ۔